# عیاشی ــــ ایک علم

علم عیاشی کو سمجھنا شروع ہی سے بہت مشکل رہا ہے۔ بلکہ یہ کہنا درست معلوم ہوتا ہے کہ اس کے جاننے والے بہت ہی کم ہیں اس کی وجہ یہ ہے کہ آج تک اس علم کی کوئی معتبر کتاب نظر نہیں آئی۔ حقیقت یہ ہے کہ یہ علم بہت ہی مشکل ہے اس لیے اس کو سیکھنے کی جدوجہد بہت ہی کم لوگ کرتے ہیں۔ یا پھر ایسی بات کو اس طریقہ سے بھی ادا کیا جا سکتا ہے کہ اس علم کے معیوب ہونے کی وجہ سے کوئی اس کے قریب نہیں جاتا۔ لیکن جو لوگ یہ کہتے ہیں وہ غلطی پر ہیں کیونکہ یہ علم طب کا ایک حصہ ہے۔

آج تک بیشمار کتابیں اس موضوع پر تحریر کی گئی ہیں لیکن یہ تمام کتابیں بے کار اور فضول قسم کی باتوں سے پُر ہیں اور ان کتب سے کوئی بھی شخص کوئی اچھی بات اخذ نہیں کر سکتا۔ پنڈت کوکا اپنے آپ کو اس فن اور علم کا موجد گردانتا ہے لیکن اس کی کتب کے مطالعہ سے

معلوم ہوتا ہے کہ اس نے جھوٹی قسم کی شاعرانہ باتوں کے علاوہ اور کچھ بھی تحریر نہیں کیا۔ اس نے اپنی کتاب میں عورتوں اور مردوں کو چار چار قسموں میں تقسیم کیا ہے لیکن یہ تحریر نہیں کیا کہ یہ کہاں پائی جاتی ہیں۔ ہر روز ہماری نظر سے بے شمار مرد اور خواتین گذرتی ہیں اور ان میں اس قسم کے مرد اور خواتین کی تمیز ناممکن ہے اور میرے خیال کے مطابق خود اسے اس بات کا علم نہ تھا کہ ان کی کون کون سی قسمیں ہیں۔ ایک اور جگہ وہ تحریر کرتا ہے کہ ایک مخصوص تاریخ کو اگر عورت کے خاص عضو کو ہاتھ سے چھیڑا جائے تو بغیر مباشرت کے اس کو منزل کیا جا سکتا ہے لیکن آج کی سائنس نے اس کو بالکل لغو قرار دے دیا ہے۔ ان تمام باتوں کو مدِ نظر رکھ کر اگر دیکھا جائے تو یہی بات معلوم ہوتی ہے کہ پنڈت کوکا محض ایک عیاش طبع انسان تھا اور اس نے دوسروں کی ذہنی عیاشی کے لیے چند باتیں تحریر کر دیں جن کا حقیقت سے دُور کا بھی واسطہ نہیں ہے۔

موجودہ معاشرے کے نوجوان مردانہ کمزوری کے باوجود اپنی منکوحہ بیوی کی خبر گیری چھوڑ کر دوسری عورتوں کی صحبت اختیار کرنے کے چکر میں پڑے رہتے ہیں اور اس خیال کو بہتر تصور کرتے ہیں۔ نوجوان اس بات کو نہیں سمجھتے کہ بھلائی کے مقابلہ میں برائی کو پسند کرنا عقلمندی کے خلاف ہے۔ اگر خدانخواستہ کسی نوجوان کے اندر یہ عادت موجود ہے تو وہ عقل کے زور سے اس برائی پر غور کر کے اس کو چھوڑنے کی کوشش کرے۔

۱۔ اگر اس عادت کو چھوڑنا ممکن نہ ہو سکے تو اس عیب کو بحیثیت عیب

کرے ذکر بطور ہنر..... بہتر یہی ہے کہ اپنی عقل کو استعمال کرتے ہوئے اپنی منکوحہ بیوی کو چھوڑنے کا خیال دل سے نکال دیا جائے۔ اگر بیوی کی تسلی کے بعد بھی شہوت زور کرے تو دوسری شادی کی طرف متوجہ ہونے میں کوئی مضائقہ نہیں۔ کیونکہ اگر کوئی مرد اپنی بیوی کی تسلی نہیں کرتا تو وہ اپنے شوہر سے ناامید ہو کر اپنی طبیعت کے مطابق غیر مرد سے مشغول ہو جائے گی۔ اس لیے ہم پھر تاکیداً بتاتے ہیں کہ اپنی منکوحہ بیوی کو چھوڑ کر ہرگز برے کاموں کی طرف توجہ نہ دیں۔

اگرچہ جوانی کے آغاز میں شہوت میں شدت اور زبردست دماغی قوت کی وجہ سے مرد کو ہر عورت پر عبور حاصل ہوتا ہے۔ لیکن نوجوانی کا نشہ اترتے اور کثرت جماعت کی وجہ سے عام طور جسمانی قویٰ اور خاص طور پر قوت شہوت کمزور ہو جاتی ہے بعض اوقات ایسا بھی دیکھنے میں آیا ہے کہ کثرت جماعت اور عیاشی کے سبب مرد بالکل ناکارہ ہو گیا اور کسی قابل نہ ہونے کی وجہ سے وہ اپنی بیوی کی تسلی نہ کر سکا۔ جس کی وجہ سے اس کی بیوی اس کی موجودگی ہی میں دوسرے مردوں سے مل کر اس کو ذلیل وخوار کر کے گھر سے نکال دیتی ہے۔ اور پھر اس کی شکل دیکھنا بھی گوارہ نہیں کرتی۔

یہ بھی حقیقت ہے کہ جب تک انسان اپنے زمانے کے عیاش مردوں اور فاحشہ وبے حیا عورتوں کی صحبت میں نہ بیٹھے وہ اس وقت تک دنیوی عقل وحواس اور نشست وبرخاست کی لیاقت حاصل نہیں کر سکتا۔ اس بات

کا یہ مطلب ہرگز ہرگز نہیں لینا چاہیے کہ شریف آدمی ان کی صحبت میں بیٹھ کر اپنی نیک نامی برباد کرے۔ آج کے دور میں یہ بات پایۂ ثبوت تک پہنچ چکی ہے کہ اکثر لوگ صرف سستی شہرت حاصل کرنے کے لیے عیاشی کو اختیار کرتے ہیں اور پھر ضعفِ شہوت کے وقت (جس کی پہلی نشانی سرعت انزال ہوتی ہے) عیاشوں میں بیٹھ کر نشہ استعمال کرنا شروع کر دیتے ہیں۔ کیونکہ نشہ ممسک ہوتا ہے۔ ان تمام باتوں کو مدِنظر رکھتے ہوئے ہم اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ صرف چند روزہ زوالِ شباب کو دور کرنے کے لیے اپنے ذمہ برائیاں اور بدنامیاں لینا انسان جو کہ اشرف المخلوقات ہے کے شایانِ شان نہیں ہے۔ اس لیے کوشش کرکے ان تمام اشیا سے پرہیز کرنا چاہیئے۔

ہم سب کے لیے یہ جاننا ضروری ہے کہ مکر و فریب عورت کی فطرت میں شامل ہے۔ اس لیے عقل و مذہب کے نزدیک ان کی وفاداری اور دوستی پر قطعی اعتماد نہ کرنا چاہیے۔ عورت صرف اُسی وقت تک دوست ہوتی ہے جس وقت تک اُس کو کوئی دوسرا مہربان نہیں مل جاتا۔ جب عورت کسی دوسرے کے پہلو میں بیٹھ جاتی ہے تو وہ آپ کی شکل تک سے نفرت کرنے لگتی ہے۔

عورت چونکہ اُلٹی پسلی سے پیدا ہوتی ہے۔ اور کبھی کسی نے الٹے سے سیدھا پن ہوتے نہیں دیکھا۔ لیکن اس سب کے باوجود دنیوی آرام و آسائش صرف عورت پر منحصر ہے اور اگر یہ کہا جائے کہ عورت ہی دنیا ہے تو غلط نہ ہوگا۔

حکیم جالینوس اور شیخ الرئیس محمد بن ذکریا کے اقوال کے مطابق جملہ فضلات

بدن کی طرح مادہ منویہ بھی ایک فضلہ ہے اور عام فضلات کی طرح اس کا بھی بدن سے نکلنا ضروری ہے کیونکہ اس کے روکنے سے مختلف قسم کی بیماریاں (جن کو اس کتاب میں مفصل طور پر بیان کیا جائے گا) پیدا ہو کر انسان کو بدمزاج بنا دیتی ہیں۔ اور یہ بھی حقیقت ہے کہ زائد والی چیز کو حسب مزاج باعتدال طریق پر نکالنا مناسب اور ضروری ہے۔ بعض لوگ جو مباشرت سے منع کرتے ہیں اور اس کے فوائد سے انکار کرتے ہیں۔ ان کے قول کا باطل ہونا تجربہ اور مشاہدہ سے ثابت ہو چکا ہے۔ موجد طب فاضل بقراط اور حکیم جالینوس فرماتے ہیں کہ

"وہ جوان جن کی منی کثرت سے پیدا ہوتی ہے۔ اگر مباشرت چھوڑ دیں تو ان کا ہاضمہ خراب اور سر بھاری رہنے لگتا ہے چنانچہ بہت سے طلبہ جو فلسفہ سیکھنے کے باعث فعلِ مباشرت سے رُکے ہوئے تھے۔ اُن میں منی کی کثرت کی وجہ سے رگیں بند ہو گئیں اور سردی کا غلبہ ہو کر بدنی حرکات کمزور ہو گئے اور وہ بغیر کسی وجہ کے فکر اور غم میں مبتلا رہنے لگے۔ یہاں تک کہ بعض میں پاگل پن کی علامات ظاہر ہونے لگیں تو ان کو مباشرت کا حکم دیا گیا۔ کچھ ہی مدت میں تمام عوارض اور بیماریاں دور ہو گئیں اور اِن کو صحتِ کلی حاصل ہو گئی۔"

اس کے علاوہ محمد بن ذکریا ایک جگہ تحریر کرتے ہیں کہ

"ترک جماع کا نقصان دائمی انتشار اور کبھی کبھی سخت درد جو

کہ بعض اوقات تشنج تک پہنچ جاتا ہے، کی صورت میں ظاہر ہوتا ہے۔"

کثرت منی کو خارج کرنا خاص طور پر جوانوں میں خوشی، نفسانی اور جذباتی حرکات میں سہولت، فکر و غم کو دور کرنے۔ برے خیالات اور غصے وغیرہ کو دور کرنے کا باعث ہوتا ہے۔

جس وقت آدمی بوڑھا ہو جاتا ہے تو اس وقت اس کی حرص جوان ہوتی ہے۔ شہوت کی آگ بجھ جانے کے بعد مرد کی کوئی غرض بھی عورت سے متعلق نہیں ہوتی۔ اگر کوئی شخص آسودہ حال ہے تو ہر شخص اس کا خبرگیر اور مددگار ہوتا ہے لیکن اگر آسودگی نہیں ہے تو ماں باپ بہن اور بھائی وغیرہ بھی بات نہیں پوچھتے چہ جائیکہ بیوی جس سے غربت کے باوجود سوائے نان نفقہ کے کوئی تعلق نہیں ہوتا جیساکہ دنیا دار حضرات جانتے ہیں۔ عقلمند حضرات جس قدر ان کاموں کے انجام اور پس و پیش پر غور و فکر کر کے علیحدہ رہیں گے۔ اتنا ہی آرام و آسائش سے زندگی گذاریں گے۔

اولاد کی زیادتی دنیاوی مشکلات میں اضافہ کا باعث ہے۔ تجربے سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ یہ کثرت مباشرت کا نتیجہ ہے۔ کیونکہ اگر کوئی شخص ایک سے زیادہ نکاح کرتا ہے تو لامحالہ وہ مباشرت بھی زیادہ کرے گا اور نتیجے کے طور پر اولاد بھی زیادہ ہوگی۔ جتنی اولاد زیادہ ہوگی مشکلات بھی اتنی بڑھتی چلی جائیں گی۔ یہ بات پایہ ثبوت تک پہنچ چکی ہے کہ اگر مباشرت ایک حد کے اندر رہ کر کی جائے تو زندگی آرام اور سکون سے بسر ہوتی ہے

اور یہ اعضائے جسمانی کے لیے بھی مناسب ہے۔ لیکن آج کل کے کم عقل اور جاہل لوگ چوبیس گھنٹے میں کئی کئی مرتبہ مباشرت کر کے کچھ ہی عرصہ میں اتنے کمزور ہو جاتے ہیں کہ پھر ایک مرتبہ روزانہ مباشرت کرنے پر بھی قادر نہیں رہتے حالانکہ کئی کئی مباشرتوں سے عورت کی تسکین بھی نہیں ہوتی۔ کیونکہ ان لوگوں کا جماع صرف اپنی شہوانی آگ بجھانے کے لیے ہوتا ہے۔ اور ان کا مقصد صرف خود کو لطف اندوز کرنا ہوتا ہے نہ کہ عورت کو منزل کرانا۔ اکثر لوگ اپنی کم عقلی کی وجہ سے عورت کی تسلی اور انزال کے راز سے ناواقف ہوتے ہیں اور ظاہر ہے کہ جب عورت منزل نہیں ہوگی تو وہ بار بار جماع کی خواہش مند ہوگی۔ اس وجہ سے ایک وقت ایسا آتا ہے کہ مرد کی شہوت بالکل ختم ہو جاتی ہے لیکن عورت کی خواہش اپنی جگہ قائم رہتی ہے۔ اس کی وجہ سے لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ عورت میں شہوت مرد کے مقابلہ میں زیادہ ہے۔ حالانکہ حقیقت اس کے بالکل برعکس ہے۔ عورت کی شہوت کم ہونے کی پہلی دلیل یہ ہے کہ طبی نقطہ نگاہ سے عورت کا مزاج سرد تر ہوتا ہے اور سردی تمام قوتوں کو مردہ اور ڈھیلا کر دیتی ہے۔ اس سے بھی زیادہ یہ کہ اگر عورت کی شہوت زیادہ ہوتی تو قرآن کریم میں ایک ایک مرد کیلئے ۲-۳-۴-۴ عورتوں کی اجازت کیونکر ہو سکتی تھی؟ اگر عورت میں شہوت زیادہ ہوتی تو قرآنی فرمان اس کے برخلاف ہوتا۔ عام مشاہدہ سے بھی یہ معلوم ہوتا ہے کہ جو عورت بھی دنیا میں آئی کسی مرد سے اس کا نکاح ضرور ہوا۔ آج تک کی تاریخ کے مطالعہ سے کوئی ایسی مثال موجود

نہیں ہے کہ کسی عورت نے اپنی شہوت زیادہ ہونے کی وجہ سے اپنے شوہر کو چھوڑ دیا ہو بلکہ یہی تجربہ ہوا ہے کہ عورتیں اپنے شوہر کی عدم خبرگیری اور بے پروائی کی وجہ سے فاحشہ اور بے حیا ہو گئیں۔ اور یہ بھی نشر نا ویس ہی نہیں بلکہ رزیل ترین لوگوں میں بھی بہت کم بلکہ نہ ہونے کے برابر ہوا ہے۔ بلکہ اکثر عورتیں اپنے شوہر کی نامردی کو خفیہ رکھتے ہوئے عمر بھر ان کی صحبت میں گذارہ کرتی ہیں۔ یہ بھی ہوتا ہے کہ جو عورت آغاز جوانی ہی میں بیوہ ہو جائے وہ تا زندگی دوسرے شوہر کا منہ نہیں دیکھتیں۔

آج کل کے مرد اپنے اور اپنے جنسی ساتھیوں کے عیب چھپانے کے لیے عورتوں پر الزام لگا کر ان کو طعن و تشنیع کرتے رہتے ہیں حالانکہ عورت میں شہوت کی زیادتی کا کوئی ثبوت نہیں دے سکتے۔ عورت کی شہوت کی زیادتی تو اسی وقت ثابت ہو سکتی ہے کہ وہ مرد کے ساتھ منزل ہوا در پھر بھی اس کی خواہش باقی رہے۔ عورتیں اپنی فطری حیا اور شرم کی وجہ سے اصل حال نہیں بتاتیں اور ناواقفی کی وجہ سے مرد عورتوں کو زیادہ پُر شہوت سمجھتے ہیں۔ اس لیے اگر اس فن سے واقفیت ہو تو دونوں ہی لطف اندوز ہوں گے اور ان کا آپس میں رشتہ محبت مزید گہرا اور مضبوط ہو گا۔

# مردانہ عضو کے بارے میں....

خداوند قدوس نے انسانی آلۂ تناسل کو ڈھیلا اور چھوٹا ہونے کی حالت میں بھی ظاہر رکھ کر تمام حیوانوں کے برخلاف ایک امتیازی طرز رکھتا ہے۔ بلکہ یہ کہنا مناسب ہوگا کہ انسانی جسم کے تمام اعضاء کے علاوہ صرف انسانی عضو تناسل کو ایک عجیب و غریب خاصیت عطا فرمائی ہے کہ یہ انتشار کی صورت میں ایک دم بڑا اور لمبا ہو جاتا ہے اور پھر ڈھیلا ہونے کی صورت میں چھوٹا اور ڈھیلا ہو جاتا ہے۔ ایک ہی عضو کو جب ضرورت دو مختلف حالتیں عطا کرنے میں اس کی نوعیت اور خاص فعل کی طرف کی طرف اشارہ ظاہر ہوتا ہے۔ ورنہ اگر صرف پیشاب ہی نکالنے کی غرض ہوتی تو اس کو اتنا لمبا کرنے کی ضرورت نہ تھی بلکہ عورتوں اور خواجہ سراؤں کی طرح کھال میں ایک سوراخ ہی اس مقصد کے لیے کافی ہوتا۔ اس سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ اس کو لمبی شکل میں پیدا کرنے کی وجہ فعل مباشرت اور بچہ دانی تک منی پہنچانا ہے۔ جس کی وجہ سے سلسلۂ نسل جاری رہے۔ تنا ہوا عضو تناسل پیدا کرنے کی ضرورت اس لیے نہ تھی کہ یہ حالت صرف اور صرف جماع کے لیے ضروری ہے۔ جو صرف اتفاقیہ ظہور پذیر ہوتی ہے۔ اور پیشاب خارج

کرنے کے لیے ہمیشہ ڈھیلے پن کی ضرورت ہوتی ہے۔ لہٰذا ان دونوں چیزوں
کو قادرِ مطلق نے مدِنظر رکھ کر اِس کو بنایا اور مختلف حالتیں دونوں کام کرنے
کے لیے مقرر کر دیں اور قضیب کو گوشت والا رکھا تاکہ بوقتِ ضرورت گھٹ
یا بڑھ سکے۔

عضوِ تناسل کو قادرِ مطلق نے تین مختلف نالیوں سے مرکب کیا ہے۔ سب
سے اوپر پیشاب کی نالی ہوتی ہے اس کے کچھ نیچے مذی کی نالی ہے اور سب
سے نیچے منی کی نالی ہے۔ لیکن باہر آکر یہ تینوں نالیاں اکٹھی ہو جاتی ہیں پیشاب
کرتے وقت ایک لیسدار رطوبت۔ جس کو ودی کہا جاتا ہے پیشاب کی نالی سے
خارج ہوتی ہے۔ چونکہ پیشاب بہت تیز ہوتا ہے اور کافی مقدار میں خارج
ہوتا ہے اس وجہ سے لیسدار رطوبت پہلے نالی کو چکنا کر دیتی ہے تاکہ پیشاب کے
تیزی سے خارج ہونے اور دیر تک جاری رہنے کی وجہ سے پیشاب کی نالی
میں خراش پیدا نہ ہو۔ یہ لیسدار رطوبت گردن مثانہ کے قریب موجود ایک
گلٹی سے پیدا ہوتی ہے۔ اور اس کے نکلنے کی صورت یوں ہوتی ہے کہ پیشاب
کی حرکت کے وقت اِس گلٹی پر دباؤ پڑتا ہے جس کی وجہ سے یہ پہلے اسی
راستے سے نکلتی ہے۔ جب یہ لیسدار رطوبت زیادہ ہو تو گاڑھی ہو جاتی ہے
اور پیشاب کے بعد بھی نکلتی رہتی ہے ..... مذی وہ رطوبت ہے جو منی کی
نالی کو نرم اور کشادہ کرنے کے لیے شروع شہوت کے وقت نکلتی ہے...
کیونکہ مادۂ منویہ صرف سخت شہوت کے وقت باہر نکلتا ہے۔ اس وجہ سے
منی سے پہلے مذی ظہور میں آتی ہے ........ بعض

اوقات ضرورت صرف منی کی نالی کو نرم کرنے کے لیے نکلتی ہے تو بظاہر معلوم ... کی نالی کو منی کی نالی سے علیحدہ کر رکھنے میں حکمت یہ ہے کہ یہ منی سے مل کر اس کو خراب نہ کر دے۔

# جماع کے فوائد

اگر مباشرت معتدل اور مقررہ وقتوں میں کی جائے تو اس سے فاضل فضلات نکلنے کی وجہ سے (جو حرارت طبعی کو دبائے ہوئے ہوتے ہیں) حرارت عزیزی کو ابھارتا، بدن کو ہلکا کرتا اور غذا کو ہضم کر کے جسم کو مستعد کرتا ہے۔ کیونکہ جب غذا کے جوہر میں گھسے ہوئے فضلے نکل جاتے ہیں تو بدن تحلیل شدہ مادہ کا نعم البدل اور غذا سے ترقی حاصل کرنے کے قابل ہو جاتا ہے اور روح کے فضلات تحلیل کر کے جسم کو فرحت پہنچاتا ہے بخارات وخانیہ ۔ کے دور ہو جانے کی وجہ سے یہ فعل روح کی کدورت اور گرمی کو زائل کر کے غصہ کو دور کرتے اور عقل کی سلامتی کا باعث بنتا ہے۔ لذت جماع کی وجہ سے روح کو کشادگی حاصل ہوتی ہے اور باہر کی طرف حرکت کرنے کی وجہ سے طبیعت کے پریشان کن خیالات دور ہو جاتے ہیں۔ کیونکہ فکر روح کے اندر بند ہونے اور سکڑنے کی وجہ سے پیدا ہوتی ہے۔ فعل جماع

منی کے رُکے ہوئے دھوئیں کو دل و دماغ سے دُور کر کے طبیعت کی
خوشی کی وجہ سے برے خیالات، مالیخولیا، ور اکثر امراض سوداوی کو دُور کرتا ہے

ایک طویل مدت تک فعل جماع کو چھوڑنے اور مادہ منویہ کے اپنے ظرف
میں بند رہنے کی وجہ سے آنکھوں میں اندھیرا، چکر، سر کا بوجھل رہنا اور کمر میں
درد جیسے امراض لاحق ہونے کا موجب ہوتا ہے۔ اور جب بھی مباشرت
کی جائے تو صحت واپس آجاتی ہے۔ جس وقت مزاج مباشرت کا خواہاں ہو
اُس وقت اگر کسی بھی وجہ سے مباشرت ترک کر دی جائے تو بدن سرد ہو
جاتا ہے اور بھوک جاتی رہتی ہے اور بغیر مباشرت کئے ان امراض سے
پیچھا نہیں چھوٹتا۔ جن لوگوں کے جسم میں بخارات اور مواد بہت زیادہ
ہوتا ہے اِن کو مباشرت ہی ضائع کرتی ہے۔ جب ظرف میں مادہ منویہ کافی
مقدار میں جمع ہو جاتا ہے تو یہ گھٹ کر حرارت عزیزی کو سرد کرتی ہے اور
یہ چیز تمام جسم کی سردی کا باعث بنتی ہے۔ یہی وجہ ہے منی کبھی کبھار زہریلی
بھی ہو جاتی ہے اور اس سے بخارات اُٹھ کر غشی اور مرگی وغیرہ کے امراض
پیدا کر دیتی ہے۔ اِن سب امراض کو جماع ہی سے دُور کیا جا سکتا ہے۔

مادہ منویہ کے باہر نکلنے کی وجہ سے کمزوری کا پیدا ہونا ایک فطری عمل
ہے۔ کثرت جماع کرنے والوں کو سردی، بدن میں کمزوری سستی، حرارت
عزیزی کا گھلنا اور قوت کا جلد ٹوٹ جانا جیسے امراض لاحق ہو جاتے ہیں زیادہ
جماع کرنے سے بدن سرد ہو جاتا ہے اور حواس دماغی، آنکھ اور کان وغیرہ
بے کار ہو جاتے ہیں پنڈلیوں میں اس قدر درد اور ضعف لاحق ہو جاتا ہے

کہ ان کے لیے جسم کا وزن اٹھانا مشکل ہو جاتا ہے۔ کثرتِ ضعف کی صورت
میں تمام اعضا خصوصاً سر سے لیکر آہستہ پشت تک چیونٹیاں سی چلتی ہوئی محسوس
ہوتی ہیں۔ اس کے بعد دماغ اور پٹھوں میں کمزوری کی وجہ سے رعشہ
اور بے خوابی جیسی بیماریاں لاحق ہو جاتی ہیں۔ بیرونی گرمی کمر میں جذب ہو کر
دردِ پشت اور دردِ گردہ و مثانہ کا باعث ہوتی ہے۔ اور جسم میں رطوبت کی
کمی کی وجہ سے بال خورہ کی پیدائش ہوتی ہے۔ قبض کی وجہ سے دردِ قولنج تکالیف
میں مزید اضافہ کرتا ہے۔ منہ اور مسوڑھوں کے سڑ جانے کی وجہ سے بات
کرتے ہوئے بدبو پریشان کرتی ہے۔ جماع کے بعد بدن میں کپکپاہٹ پیدا
ہونی شروع ہو جاتی ہے۔ اور جماع کے ایک ساعت بعد متعفن اخلاط اپنی بدبو
سے دماغ کو سخت نقصان پہنچاتے ہیں۔ ضعفِ ہضم والے لوگوں کو جماع
کے بعد پیٹ میں گڑبڑ محسوس ہونا شروع ہو جاتی ہے۔ جن لوگوں کو جماع
کرنے سے ہچکی یا سانس کی تنگی اور آنکھوں کا بیٹھ جانا یا بھوک کا جاتا رہنا
جیسے مرض لاحق ہوں ان سے حتی الامکان پرہیز کرنا بہتر ہوتا ہے۔ اس
طرح وہ لوگ جن کے سینے یا معدہ میں کمزوری ہو ان کو بھی جماع سے
پرہیز کرنا چاہیے۔ جو عورتیں حمل گرانے کی عادی ہوں ان سے بھی علیحدگی اختیار
کرنی چاہیے۔

---

# جماع کیلئے بہترین وقت

جماع کے لیے اعلیٰ اور بہترین وقت وہ ہے جب بغیر تکلفات یعنی بُرے خیالات یا ننگی صورت دیکھے بغیر انتشار پیدا ہو۔ دوسرے لفظوں میں کثرتِ منی انتشار کا باعث ہو اور پیٹ زیادہ بھرا ہوا ہو اور نہ ہی بالکل خالی ہو۔ قے اور اسہال کی شکایت یا نکسیر اور بواسیر کی وجہ سے خون زیادہ نہ بہا ہو۔ پسینہ زیادہ نہ نکلا ہو اور ہیضہ وغیرہ کی شکایت پیدا نہ ہوتی ہو اور ایسی مشقت جو جسمانی قوتوں کو کمزور کر دیتی ہے نہ کی ہو۔ پیشاب اور پاخانہ کے اخراج میں کوئی رکاوٹ پیدا نہ ہوتی ہو۔ اس کے علاوہ یہ بھی خیال کرنا چاہیے کہ موسم بہت زیادہ سرد یا گرم نہ ہو۔ گرمی میں سردی کی نسبت کم نقصان ہوتا ہے اسی طرح رطوبت سے بہ نسبت خشکی کے نقصان کم ہوتا ہے کیونکہ رطوبت کی موجودگی میں جماع کرنے سے ہضم خراب ہونے کے علاوہ حرکت کی وجہ سے سُدے وغیرہ پیدا ہو جاتے ہیں۔ اگر اتفاقیہ معدہ بھرا ہونے کی حالت میں موقع ہو تو جماع کے بالکل حرکت نہ کرے اور دیر تک سوتے رہنے کی وجہ سے دواؤں سے اس کا تدارک ممکن ہے۔ سُدّوں کے لیے سکنجبین کا استعمال مناسب ہے۔ پیٹ بھرے ہونے کی نسبت پیٹ کا خالی ہونا اس لیے زیادہ

مضر ہے کہ طبعیٰ حرارت نہ بجھنے اور روح تحلیل ہونے کی وجہ سے چربی کا گھلنا اور دق وغیرہ کے عوارض لاحق ہو جاتے ہیں۔ خالی پیٹ سے صرف معدہ کا خالی ہونا ہی مراد نہیں ہے بلکہ چاروں ہضم کامل ہو کر سچی بھوک لگی ہوتی ہو اس کے ضرر کو دور کرنے کے لیے اچھے جوہر والی غذائیں (جو منی زیادہ پیدا کرتی ہوں) استعمال کریں اور تخمہ (غذا کا خراب ہو کر بری حالت میں تبدیل ہو جانا) کی حالت میں بے احتیاطی ہو جائے اور اس خرابی کو دور کرنے کی حتی المقدور کوشش کریں۔ اور اگر قوی استفراغات کی صورت میں جماع سرزد ہو جائے تو فوراً ارواح و حرارت عزیزی اور منی کی کمی کو دور کرنے کے لیے اعضائے رئیسہ کو تقویت پہنچائیں۔ اور پھر اخلاط پیدا کرنے والی غذائیں میں مشغول ہوں۔

اگر ہیضہ کی صورت میں جماع سرزد ہو جائے تو تخمہ کے موافق غذا بیر اختیار کریں۔ لیکن اس حالت میں تقویت کی طرف زیادہ توجہ دیں۔ اور محنت و مشقت کی حالت میں مقوی اشیا کا استعمال زیادہ کریں۔ اور حرکات نفسانی کے بعد جماع کرنے میں جہاں تک ممکن ہو حرارت عزیزی و روح کو قوی کرنے پر اپنی توجہ مبذول کر دیں اگر زیادہ گرمی اس کا اتفاق ہو تو دفع حرارت اور تقویت... اور زیادہ سردی کی حالت میں اس کا اتفاق ہو تو دفع سردی اور حرارت سے زیادہ تقویت کا خیال کریں کیونکہ حرارت عزیزی اور قوتوں کے لیے سردی قاتل ہے۔ رطوبت کی حالت میں فوری طور پر ضرر نمایاں نہیں ہوتا۔ جس وقت ضرر محسوس ہو تو تقویت کریں اور خشکی کی حالت

یں خالی پیٹ کی تدابیر استعمال کریں۔

جماع کھانا کھانے کے تقریباً پانچ یا چھ گھنٹے کے بعد یعنی تقریباً آدھی رات گذرنے کے بعد کریں تاکہ اس کے بعد دیر تک سونے کے سبب جماعی کمزوری اور ضرر دفع کرکے بدن بخوبی آرام حاصل کر سکے اور نطفہ قرار پاکر صحیح وسالم لختِ جگر کی پیدائش کا باعث ہو۔

حاصل مطلب یہ ہوا کہ جماع کا اصل وقت وہ ہے کہ جب منی کی زیادتی کی وجہ سے تقاضا ہوا وراس کو دُور کرنے سے بدن ہلکا وچست اور حواس تیز ہوں۔ صحت کی حفاظت کرنے والوں کو چاہیے کہ دو صحبتوں کے درمیان اتنا فاصلہ ضرور مقرر کریں کہ اس کے بعد کمزوری اور مزاج میں کسی قسم کا تغیر محسوس نہ ہو۔ اس حد سے گذرنے کی صورت میں اپنی صحت سے ناامید ہو جانا بہتر ہے۔ آج کل کے بعض لوگ ایسی باتوں پر ہنستے اور طعن کرتے ہیں اور اپنے خیال میں اپنی منی کو صحیح خیال کرکے کچھ دن کامیاب ہوتے ہیں لیکن انجام کار نقصان اُٹھاتے ہیں اور دنیا بھر میں بدنام ہوتے ہیں۔ اور اُس وقت وہ اپنی بیوقوفی کا اقرار کرتے ہیں لیکن ہوتا یہ ہے کہ

"اب پچھتاتے کیا ہوت جب چڑیاں چگ گئیں کھیت"

# جماع کی صُورت

جماع کی تمام صورتوں میں صحیح، نقصان سے بے خوف اور مادہ منویہ کے بآسانی نکلنے کے اعتبار سے صحیح طریقہ یہ ہے کہ نرم اور ہموار بستر پر عورت لیٹے اور مرد دوزانوں کھڑے ہو کر عورت کے دونوں پاؤں اُٹھا کر اپنی بغلوں میں رکھنے کے بعد پیڑو سے پیڑو، پیٹ سے پیٹ، سینے سے سینہ اور ہونٹ سے ہونٹ ملا کر آہستہ آہستہ اپنے کام میں مشغول ہو۔ اس طریقہ کے علاوہ دوسرے تمام طریقے جس میں عورت کو اوپر لیکر مرد نیچے سے بمشکل حرکت کرے مشکل سے منی نکلنے کی وجہ سے صحت کیلئے سخت مضر ہیں۔ کیونکہ اس طرح انزال کے وقت مادہ منویہ کی حرکت اوپر کی جانب ہوگی حالانکہ طبعی سیلان نیچے کی جانب حرکت مانگتا ہے لہذا مادہ منویہ بآسانی خارج نہ ہوگا بلکہ بعض اوقات جب کہ منی کا اخراج تیز اور خراش کن ہو باقی ماندہ مادہ منویہ عضو مخصوص ہی میں گل سڑ کر زخم ڈال دیتی ہے۔ اس کے علاوہ اکثر عورت کی شرمگاہ کے مقابل اور کشادہ ہونے کی وجہ سے اس کی رطوبت بہہ کر انزال کے وقت منی نکلنے میں دقت پیدا کرتی اور حسب مراتب خرابی کا باعث ہوتی ہے۔ اکثر کمزور لوگ (جو کھڑے ہو کر جماع کرنے سے معذور ہوتے ہیں) اس شکل کو اختیار کرتے ہیں۔ چونکہ

یہ صورت سب سے زیادہ نقصان کا موجب ہوتی ہے۔ اس لیے اس کا ذکر کیا گیا ہے۔ اور دوسری تمام صورتیں جو اس سے کم نقصان دہ ہیں بے کار خیال کر کے اختصار کو مدنظر رکھتے ہوئے ترک کر دی ہیں۔ اگر ان کے مطالعہ کی ضرورت محسوس ہو تو دوسری کتب کا مطالعہ کریں۔

رطوبات کی موجودگی (ماہواری کے دوران) میں مباشرت کرنے سے بدنی حرکات سے رطوبتیں پتلی ہو کر جماع سے کمزور شدہ پٹھوں کی طرف پہنچ کر فالج اور لقوہ جیسی خوفناک بیماریوں کا باعث بنتی ہیں۔ اس کے علاوہ رطوبات میں پیدا شدہ بخارات دماغ میں پہنچ کر طبیعت کو پریشان کرتے ہیں اکثر اوقات رطوبات بدن جماع کی گرمی سے سخت گرم ہو کر بخاروں کا باعث ہوتی ہیں۔

کثرتِ حرکات اور رطوبات نکلنے کی وجہ سے مباشرت خشکی پیدا کرتی ہے۔ اور پیٹ کا خالی رہنا بھی خشکی پیدا کرتا ہے اس لیے اگر خالی پیٹ مباشرت کی جائے خشکی زیادہ ہو کر تمام قوتوں کو توڑ دیتی ہے اور خشکی کے امراض پیدا ہوتے ہیں جو بہت ہی مشکل سے اچھے ہوتے ہیں۔ اس سے یہ بات پایۂ ثبوت تک پہنچتی ہے کہ پیٹ خالی ہونے کی صورت میں مباشرت کا فعل سرانجام دینا تمام حالتوں سے زیادہ نقصان دہ ہے۔ کیونکہ اس کی وجہ سے خشکی پر خشکی، کمزوری پر کمزوری اور حرارت طبعی کی کمی پر کمی اس قدر زیادہ ہوتی ہے کہ دق اور سوکھے کے لاعلاج مرض پیدا ہونے کا خدشہ لاحق ہو جاتا ہے۔

محکم سیری کی حالت میں (جبکہ غذا معدہ میں کچی حالت میں موجود ہو) مباشرت کرنے سے کچی غذا اعضا میں جذب ہو کر سدوں کا باعث بنتی ہے اور اس فعل کا

لازمی اثر معدہ کو ضعیف کرتا ہے کیونکہ طبیعت و روح جماع کی لذت کے سبب اس طرف راغب ہو کر معدہ وغیرہ سے تقریباً بے خبر ہو جاتی ہیں طبیعت و روح کے فعل منقسم ہونے اور نفس شغل جماع اور اُس کی لذت میں مصروف ہونے کے باعث ہضم سے باز رہتے ہیں لہذا ضعف ہضم قوی ہو جاتا ہے لیکن خالی معدہ صحبت کرنے کے نتائج انسانی جسم کے لیے نہایت مضر ہیں پس ثابت ہوا کہ خالی معدہ، سردی اور خشکی میں مباشرت کرنا شکم سیری اور بدن کی گرمی اور تری میں مباشرت کرنے سے بدتر ہے۔

سب سے بہتر یہ ہے کہ سچی شہوت کے وقت مباشرت ہو یعنی مادہ منویہ کی کثرت عضو مخصوص کو حرکت اور انتشار میں لائے اور جماع کی طرف متوجہ کرے نہ یہ کہ اچھی صورتوں وغیرہ کے خیال اور دیگر امور کی وجہ سے کیونکہ وہمی خیالات کبھی کبھی بدن میں بڑے بڑے تغیرات پیدا کر دیتے ہیں..... سچی اور جھوٹی شہوت میں فرق یہ ہے کہ سچی شہوت سے جماع کے مذکورہ فوائد کے علاوہ مادہ منویہ کے نکلنے کی وجہ سے بدن ہلکا ہو جاتا ہے۔ کیونکہ منی کا بوجھ بدن کو بوجھل کرتا ہے اور بدن قابل دفع فضلوں کی وجہ سے بوجھل ہوتا ہے اور فضلوں کی زیادتی کی وجہ سے قوتیں اور طبعی حرارت دب کر جان کو اٹھانے سے عاجز ہو جاتی ہے۔ بوجھ اور ریاح ٹلنے کی وجہ سے طبیعت تندی کی خواہاں ہوتی ہے اور جھوٹی شہوت اس کے بالکل برخلاف ہوتی ہے۔

---

# چھیڑ چھاڑ کا فائدہ

عورت کا مزاج سرد تر ہونے کی وجہ سے اُس کی منی بہت دیر میں حرکت کرتی ہے۔ جماع میں بوجہ حرارت مرد کے جلد منزل ہو جانے سے عورت کی منی کا حرکت میں آنا ممکن نہیں۔ لہٰذا دونوں کا ایک ساتھ منزل ہونا نہ صرف مشکل ہو جاتا ہے بلکہ نا ممکن ہوتا ہے۔ اس لیے ملاعبہ یعنی چھیڑ چھاڑ عورت کی منی کو حرکت دینے اور پگھلانے کے لیے اور دونوں کو ایک ساتھ منزل کرانے کے لیے بہت ضروری ہے۔

# چھیڑ چھاڑ کے طریقے

چھیڑ چھاڑ کی ایک قسم چھاتی کی بھٹنی کو انگلی سے چھیڑنا ہے۔ یہ اس وجہ سے کیا جاتا ہے کہ عورت کی شہوت کو جوش اور منی کو حرکت ہو اگرچہ چھاتیاں منی کی جگہ نہیں لیکن یہ چونکہ رحم سے بہت زیادہ مشارکت رکھتی

ہیں اس وجہ سے بہت جلد شہوت کو جوش اور منی کی حرکت وقوع پذیر ہو جاتی ہے۔ اگرچہ عورتیں مزاج اور طبیعت میں مختلف ہوتی ہیں مگر چونکہ مردوں کی عادت اور رغبت کی وجہ سے اکثر چھاتیوں ہی کا حساس ہوتا ہے اس وجہ سے عورتوں کو اس کی زیادہ رغبت ہوتی ہے اور بہ سبب بلندی و پُرگوشتی نیز ان کی موزونیت اور خوبصورتی اور سختی محسوس ہونے کی وجہ سے مرد اس طرف راغب ہوتے ہیں یہی وجہ ہے کہ اکثر عورتیں بوقت انزال کے چھاتیوں کے چھونے کی طرف مائل ہوتی ہیں۔

۲۔ چھیڑ چھاڑ کی دوسری قسم فرج یعنی شرمگاہ کے اوپر ناخن سے کھجانا ہے۔ کیونکہ اس جگہ گوشت کم اور پٹھے زیادہ ہوتے ہیں اس وجہ سے اس جگہ کا کھجانا بہت لذت دینے والا۔ عورت کی شہوت کو بھڑکانے والا اور منی کو جوش میں لانے کے لیے بہت ہی موثر ثابت ہوتا ہے۔ اگرچہ عورتوں کے اختلاف مزاج کے موافق پیڑو اور ران وغیرہ کا مساس بھی ان کی شہوت کو جوش دلانے میں ممد و معاون ثابت ہوتا ہے لیکن ان دونوں جگہوں کے برابر جلد اثر کرنے والا نہیں ہوتا نیز مذکورہ بالا دونوں طریقے تمام طرح کی عورتوں میں بہت جلد اور قوی موثر ہوتے ہیں۔

جس وقت عورت کی طبیعت مباشرت کی طرف مائل ہو تو جس جگہ بھی ہاتھ لگایا جائے وہ خوشی اور لذت کا باعث ہوتا ہے۔ پس جس طرف میلانِ طبیعت

اور شہوت کا جوش پائیں آہستہ آہستہ مساس کریں حتیٰ کہ عورت کی آنکھیں سُرخ ہو جائیں کیونکہ سخت لذت کے وقت روح خون کی مدد سے باہر کی طرف جوش مارتی ہے بدیں سبب آنکھوں میں اُن کی صفائی کے وقت بہت جلد سرخی ظاہر ہو جاتی ہے۔ بعض اوقات شدتِ لذت کے وقت سانس کے متغیر ہونے کے سبب پتلی اوپر چڑھ جاتی ہے نیز اور خاص خاص تغیرات آنکھوں میں ظاہر ہوتے ہیں۔ کیونکہ بقول بقراط اعضائے تناسل خصوصاً رحم سے آنکھوں کو خاص مشارکت ہے۔ سخت لذت کے وقت سانس پھول جاتا ہے۔ کیونکہ لذت کی وجہ سے پریشان حرکتیں ظہور میں آکر دل اور سانس کے اعضاء کو گرم اور روح وطبعی حرارت کو جوش میں لاتی ہیں جس سے روح ٹھنڈی ہوا کی خواہش کرتی ہے اور عورت مرد سے لپٹتی ہے کیونکہ شدتِ لذت کے وقت رحم مرد سے مل کر منی کھینچنے کے لیے سخت حرکت کرتا ہے۔ بلکہ اکثر عورتیں اس حالت میں اپنا پیر مرد کی کمر میں لپیٹ کر اپنی طرف کھینچتی ہیں تاکہ عضوِ تناسل رحم کے قریب تر ہو جائے۔ مرد کو چاہیے کہ اس وقت عورت کی دونوں ٹانگیں اٹھا کر اپنی کنج ران میں رکھے تاکہ رحم کی گہرائی پہنچی ہو کر اس کی گردن بلند ہو جائے اور اس سے چھو کر پوری لذت حاصل کر کے منزل ہو جائے۔ پس اس وقت عضوِ تناسل عورت کی شرمگاہ میں داخل کر کے خفیف حرکت کر کے ساتھ رحم کے منہ کو چھیڑے کیونکہ بغیر اس کے نہ تو عورت کو پورا مزا حاصل ہوتا ہے اور نہ ہی انزال ہوتا ہے۔ جب عورت کی بے تابی انتہا کو پہنچے تو سخت حرکت کر کے دونوں ایک ساتھ منزل ہوں۔ کیونکہ دونوں کے ایک ساتھ منزل ہونے سے عورت خوش اور اس کی شہوت

دفع ہوجاتی ہے اور حمل کا بھی قیام ہوتا ہے۔

# عورت کے انزال کی پہچان

چھیڑ چھاڑ کے وقت مرد کی قربت کا اشتیاق (جو کہ آنکھوں کے مستانہ اور متغیر رنگ اور دوسری پریشان حرکتوں سے معلوم ہوسکتا ہے) ہوتا ہے قربت کے وقت مرد سے لپٹنے کی خواہش، اس کی محبت کا ظہور، سخت خواہش کیوقت چمٹنا، مرد کی طرف بیقراری، دلی فرحت اور خوشی اور اُس کی دم بدم تبدیلی مسکراہٹ، ناز و انداز اور دوسرے عجیب و غریب حالات حیرانی، پریشانی دھندلی آنکھوں کی حالت کا بدلنا، سخت بیقراری، شرم کی کمی، سانس پھولنا حرکات کا بے قاعدہ ہونا اور بدن پر کپکپی ظاہر ہونے سے معلوم ہوتا ہے کہ عورت انزال کے بالکل قریب ہے۔ انزال کے بعد جوڑ ڈھیلے ہو جاتے ہیں بلکہ ایسا معلوم ہوتا ہے گویا تمام اعضاء بے جان ہو گئے ہیں۔ چہرے پر زردی یا سفیدی اور بے رونقی، پیشانی پر پسینہ، مرد سے شرم کی وجہ سے منہ چھپانا ایسی تمام حرکات خصوصاً جماع سے جی چرانا اس بات کی دلیل بالتور کی جاتی ہیں کہ عورت منزل ہو چکی ہے۔ یہ تمام حالات اُس وقت ظاہر ہوتے ہیں جبکہ تمام حالات انزالیہ واقع ہو چکے ہوں۔ لیکن اگر رطوبت ظاہر نہیں ہوتی تو عورت کی خواہش برقرار ہوگی۔ لہٰذا

رطوبت کا پایا جانا انزال کی خاص علامت تصور کیا جاتا ہے۔ بشرطیکہ مرد منزل نہ ہوا ہو کیونکہ مرد کی منی کی وجہ سے عورت کی منی بخوبی معلوم نہیں ہو سکتی۔ نیز بغیر حمل والے جماع سے حمل والے جماع میں اکثر رطوبت کم پائی جاتی ہے کیونکہ منی رحم کے اندر چلی جاتی ہے۔ لیکن مذکورہ بالا علامات کے بغیر رطوبت کے پائے جانے کو انزال پر محمول نہیں کرنا چاہیے کیونکہ خاص شدتِ لذت کے وقت بلکہ شروع لذت میں رطوبت کا وجود عورت کے قویٰ کے کمزور مرطوب المزاج ہونے کی وجہ سے ممکن ہے۔ لیکن مذکورہ خاص خاص علامات کا نہ پایا جانا انزال نہ ہونے کی پہچان ہے۔ عام حالات میں بغیر واقفیت کے اِن حالات کا منکشف ہونا خاصا مشکل ہے۔

اس بات کو خاص طور پر ذہن میں رکھنا چاہیے کہ اکثر عورتیں تو مباشرت کے ختم ہونے پر منزل ہوتی ہیں اور بعض کچھ دیر رکی رہتی ہیں اور بہت کم ایسا بھی ہوتا ہے کہ شروع ہی میں منزل ہو جاتی ہیں۔ اس وقت انگڑائی یا جمائی آتی ہے یا آنکھوں میں آنسو آجاتے ہیں یا آنکھیں بند ہو جاتی ہیں۔ بعض اوقات رونا آتا ہے یا ہنسی آتی ہے۔ ایسے وقت عورت مرد کو اپنی طرف کھینچتی ہے یا اس کی کمر میں پیر لپیٹتی ہے۔ بعض اوقات عورت بے حجاب بھی ہو جاتی ہے۔ جس عورت کے اول ہی صحبت میں منی نکل آتی ہے اُس پر بے ہوشی طاری ہو جاتی ہے۔

یہ ضروری ہے کہ محبوبہ کو بیاسِ شرم و حجاب سے ننگا کر کے جاودِ مباشرت اُٹھائیں اور شربتِ وصل پلائیں۔ واضح رہے کہ اِس فن کے تمام حالات سے واقفیت اور عورتوں کے قاعدوں اور قرینوں کا علم زجو کہ ہر ایک کے مزاج

کا مختلف ہوتا ہے) دشوار بلکہ ناممکن ہے کیونکہ مختلف المزاج عورتوں کی شہوت دفع کرنا واقفیت کا ذریعہ ہے۔ اور یہ شخص واحد کی قدرت سے باہر ہے۔ اس لیے کہ ایک شخص ایک ہی خواہش اور ایک ہی دل والا مختلف دل اور متعدد شہوتوں کو کسی طرح برطرف کر سکتا ہے حالانکہ باوجود ان اختلافات کے عورتوں کی حاجتیں بھی ثابت ہوتی ہیں نیز عورتوں کی ثابت شدہ پوشیدہ شرارت سے ظاہر ہے کہ عورت جب تک مرد کو اپنا غم خوار نہیں پاتی نہ اپنا ہمراز بناتی ہے اور نہ اپنے حالات مزاجیہ سے آگاہ کرتی ہے۔ چاہے مرد اس کام میں ہوشیار ہو لیکن مرد کی ہوشیاری کسی کام نہیں آتی اور محبوبہ کی رہبری کے بغیر اس کے مزاجی حالات سے واقفیت حاصل کرنا تقریباً ناممکن ہے۔ اس فن کے شوقین لوگوں پر بخوبی واضح ہے کہ بغیر عورتوں کی رہبری کے مقصدِ عالی کو نہیں پہنچا جا سکتا۔

واضح رہے کہ اس زمانے کی شہوت کامل نہیں ہے۔ اگر ایک عورت کی شہوت دُور کرنے پر قادر ہے تب بھی کامل خیال کیا جائے گا۔ اس صورت میں دوسری عورتوں کے واسطے دوسرا مرد چاہیے کیونکہ عورت کی شہوت سے مراد اس کی تسلی ہے نہ کہ اپنا پانی نکال کر اس کی تسلی خیال کرنا۔ بہرحال ایک شہوت سے مختلف شہوتوں کے دُور کرنے کا خیال سوائے دماغی خلل کے کچھ اور تصور نہیں کیا جا سکتا۔ مگر اس فن کا عامل "کامل الشہوت" شخص تعداد طفل و شہوت کی رسائی سے دو یا تین کو راضی خوشی رکھ سکتا ہے۔ بشرطیکہ عورتیں فاحشہ نہ ہوں۔

# ایسی عورتیں جن سے جماع نہیں کرنا چاہیئے

دلائل تجربہ اور قیاس سے یہ بات ثابت ہو چکی ہے کہ بعض عورتوں سے جماع کرنا بالخصوص قوتِ باہ کو کمزور کرتا ہے۔ جن عورتوں سے صحبت کرنے سے قوتِ باہ متاثر ہوتی ہے وہ مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ بوڑھی عورت سے جماع کرنے سے قوتِ باہ کمزور ہو جاتی ہے کیونکہ اس میں بڑھاپے کے باعث رطوبات کی کثرت مقام خاص کو ڈھیلا اور کشادہ کر کے لذت کو کم کرتی ہے نیز بہ تقاضائے عمر رحم حد سے زیادہ مادہ منویہ کھینچ کر سخت نقصان پہنچاتا ہے۔

۲۔ ایسی عورت جس کی عمر بلوغت سے کم ہو۔ اس کی طبیعت کے عدم میلان خصوصاً صحبت کے وقت اس کی پریشانی سے نفس کی نفرت نیز اس کا رحم زیادہ منی کھینچ کر تکلیف کا باعث ہوتا ہے۔

۳۔ ایسی عورت جو ایام ماہواری میں ہو سے جماع کرنا تکلیف کا باعث ہوتا ہے۔ جگہ کی گندگی کی وجہ سے نفس کی نفرت کمزوری کا سبب بنتی ہے اور پیشاب کی نالی میں کوئی مرض لاحق ہونے کا خطرہ رہتا ہے۔

(قرآن پاک کی رو سے بھی ایسی عورت سے مباشرت حرام ہے) ترجمہ

۴۔ ایسی عورت جس کو ایک عرصۂ دراز سے جماع کا اتفاق نہ ہوا ہو۔ اس سے ملنا بہت سے فضلات جمع ہونے اور جگہ خراب بدبودار ہونے کے باعث نقصان دہ ہوتا ہے۔

۵۔ بیمار اور بدشکل عورتوں سے جماع کرنا باوجود گندگی اور بدبو کے نفس کی نفرت کے باعث باہ کو کمزور کرنے والا ہے۔

۶۔ کنواری عورت سے جماع کرنا اگرچہ فی زمانہ اکثر لوگوں کو محبوب ہے اور لاعلمی کے باعث سب سے بہتر سمجھتے ہیں۔ لیکن مباشرت کے وقت پریشانی اور مواد کا مہیا، بسبب نفرت قوت باہ کو کمزور کرتا ہے۔ مذکورہ بالا تمام عورتوں اور اس عورت سے جماع کرنا جس سے پوری پوری لذت حاصل نہ ہو فرحت و خوشی نہ ہونے کے باعث پیدائش منی کو کم اور قوت باہ کو ضعیف کرتا ہے۔ اس وجہ سے معشوقہ کے ساتھ جماع کرنا خوشی اور فرحت پیدا کرتا ہے۔ نفس کو اس طرف متوجہ کر کے قویٰ کو تقویت اور طبعی حرارت کو بھاتا ہے۔ باوجود منی زیادہ نکلنے کے اس کا زیادہ اہتمام ہونے کے سبب سے جیسا کہ چاہیے ضعف نہیں ہوتا۔
لیکن وہ عورتیں جن سے جماع کرنا بہتر ہے اُن کا حال مندرجہ بالا تحریر سے واضح ہے۔
ایسی حالت میں جبکہ رحم دُور اور عضوِ تناسل چھوٹا ہو اور دونوں ایک دوسرے سے نہ ٹکرا سکیں تو چاہیے کہ عورت کے چوتڑوں کے نیچے ایک تکیہ رکھ لیں ایسا کرنے سے دونوں کا ملاپ باآسانی ہو جاتا ہے۔ عام طور پر لوگ ہر حالت

ہیں چوتڑ کے نیچے تکیہ رکھتے ہیں اگرچہ رحم نزدیک ہونے کی حالت میں اس کا منہ اونچا ہو جانے کی وجہ سے لذت دہ ہوتا ہے۔ لیکن رحم دُور اور آلہ تناسل چھوٹا ہونے کی حالت میں اس طرح اور زیادہ دُوری ہو جائے گی بس ظاہر ہوا کہ رحم کے طبعی رُخ کے موافق مختلف طور پر تکیہ رکھنا چاہیے یعنی اُن عورتوں میں جن کے رحم کا منہ سیدھا ہو ان کی کمر یا چوتڑ کے نیچے خواہ چوڑائی خواہ لمبائی میں موافق ضرورت تکیہ رکھنا چاہیے لیکن وہ عورتیں جن کے رحم کا منہ نیچے کو مائل ہو اِن کے چوتڑ کے نیچے چوڑائی کے رُخ تکیہ رکھنا مناسب ہوگا۔ کیونکہ اس طرح تکیہ رکھنے پر رحم کا منہ اوپر اور عضو تناسل کے مقابل آجائے گا۔ اگر تکیہ کمر کے نیچے رکھا جائے تو اس صورت میں رحم کا منہ اور نیچے کی طرف ہو کر خلافِ مقصود ہو جائے گا۔ وہ عورتیں جن کے رحم کا منہ اوپر کو ہو اُن کی کمر کے نیچے چوڑائی کے رُخ تکیہ رکھیں کہ چوتڑ نیچے اور رحم کا منہ شرمگاہ کے مقابل ہو کہ دونوں کی لذت کا باعث بنے۔ اس صورت میں اگر چوتڑ کے نیچے تکیہ رکھا جائے تو رحم کا منہ زیادہ اونچا ہو کر حصولِ مقصد سے باز رہے گا کیونکہ جب تک رحم کا منہ عضو تناسل کے سامنے نہ ہو کسی بھی قیمت پر حصولِ لذت اور عورت کو انزال نہیں ہو سکتا۔ اگر کسی عورت کے رحم کا رُخ دائیں یا بائیں جھکا ہوا ہو تو دوا کے استعمال یا عاقل و ہوشیار مرد سے اُس کی درستگی کی طرف توجہ دیں۔

---

# جماع ــــ نسلِ انسانی کی بقاء

چونکہ خالقِ کائنات کی حکمت کا تقاضا اور مقصود لذتِ جماع پیدا کرنے سے نوعِ انسان کا باقی رکھنا ہے۔ اسی وجہ سے خداوندِ قدوس نے انسان کی طبیعت میں جماع کا بے حد شوق اور خاص و عام لوگوں کی طبیعتوں کا ضروری خواہشات سے زیادہ اس کی طرف میلان کیا ہے۔ اور عقل رجو شرافت کا جزوِ اعظم اور بدن کے لیے انتہائی ضروری ہے) شہوانی قوتوں کے زور کے وقت اس قدر مغلوب ہو جاتی ہے کہ گویا اس کا وجود ہی مٹ جاتا ہے۔ اور حیا و شرم، اپنے پرائے کا لحاظ، آگے پیچھے کا خوف، عورتوں بچوں کی گذران، کھانا پینا وغیرہ، لوازماتِ دنیا رجن سے تا بزندگی مفر نہیں) دماغ سے ایسے غائب ہو جاتے ہیں کہ سوائے جماع کے اور کوئی دوسرا خیال نہیں رہتا۔ نیز خالقِ کائنات کی حکمتِ بالغہ نے شہوتِ جماع کو تمام دینی و دنیوی کاموں پر اس قدر غلبہ دیا ہے کہ اس کی شدت کے وقت معبودِ حقیقی کو بھول کر اُس کے احکام کو خیال میں نہ لاکر ایسے لیے بیہودہ، بے کار اور خلافِ عقل کام کر بیٹھتے ہیں کہ طائرِ خیال کی وہاں تک رسائی بھی ممکن نظر نہیں آتی۔

کیونکہ جماع کا اصل مقصد نسل کا باقی رکھنا ہے۔ پس عقلمند لوگ اپنی

شہوت کو رائیگاں اور تخم کو بے کار نہیں کرتے اور یہ ظاہر ہے کہ انسان اور اس کی شرافت کا باقی رہنا نسل ہی پر موقوف ہے۔ پس اعضائے تناسل کی صحت کو محفوظ اور اس کے امراض کو زائل کرنا بقائے نسل کے واسطے ضروری ہے۔

دانا و بینا حضرات بخوبی واقف ہوں گے کہ خواہش جماع پیدا ہونے کی اصل جگہ دل ہے۔ جب تک دل کو دنیا کے رنج و غم اور فکروں سے امن نہ ہو جماع ہونا ممکن نہیں۔ بقول اطباء۔ دل رئیس مطلق (سب کا سردار) ہے۔ مگر دل باغی روح شوقیہ کے لیے اس کام کو اچھی طرح انجام دیتا ہے۔ تجربہ سے ثابت ہے کہ اگر دل جماع کا خواہاں ہو اور روح شوقیہ رہبری نہ کرے تو مطلب بخوبی حاصل نہیں ہوتا۔ اور یہ بات بھی اس کام کے جاننے والوں سے مخفی نہیں کہ قوت شوقیہ کے باوجود پختہ قصد کے اگر دل رنجیدہ ہے تو بھی جماع ممکن نہیں پس ثابت ہوا کہ حصول جماع دلی ارادہ اور قوت شوقیہ کی مدد پر منحصر ہے۔ اور حس (اندر اور باہر کرنے اور انزال کی لذت معلوم کرنا) دل و دماغ معتزا و رجگر کے معتدل خون سے ہوتی ہے۔

بعض اطباء کے نزدیک مباشرت جگر و گردہ کی مشارکت سے طبعی خواہش ہے ظاہر ہے کہ ارادہ کے وقت جو قدر بیٹھا در عضو تناسل کے دوسرے حصے رنج سے اور اچھلنے والی رگیں روح غلیظ سے اور تر اچھلنے والی رگیں بہت سے خون سے بھرے ہونے کی وجہ سے لمبائی اور چوڑائی میں بڑھ کر انتشار و ایستادگی حاصل ہوتی ہے۔

اس کے برخلاف جو لوگ جماع کو دل کی مشارکت سے حرکت طبعی

کہتے ہیں اُن کی دلیل یہ ہے کہ اگر صرف ارادی شہوت خیال کیا جائے تو وجودِ شہوت اور حصولِ جماع طرفِ ثانی ہی کی موجودگی میں ہو سکتا ہے ورنہ نہیں۔ حالانکہ یہ غلط ہے کیونکہ طبیعت اگر کسی امرِ مہم میں مشغول ہو تو باوجود موجودگی طرفِ ثانی اس طرف خیال نہیں ہوتا اور بعد فراغت توجہ ہوتی ہے۔ بلکہ اکثر کثرتِ انتشارِ جماع کا باعث ہوتا ہے۔ بدیں وجہ جماع کی حرکت امرِ طبعی سے مانع ہے اور فعلِ اختیاری فعلِ طبعی کی مدد کرتا ہے۔ یعنی دراصل حرکتِ طبعی اور فعلِ جماع پر آمادہ کرنے والے ارادہ و اختیار ہیں۔ نیز روح و ریحی (جو ارادہ کے وقت عضوِ تناسل کو پہنچتی ہے) کو طبعی اور عضلات حرکت دینے والوں کو ارادی کہا گیا ہے۔ نیز جماع والے کو نفسانی حرکت لازم ہے۔ کیونکہ فرحت و خوشی اور حصولِ لذت خصوصاً انزال کے وقت اور تمام بدن کی حرکت خصوصاً انزال کے وقت قوتِ نفسانی سے ہوتی ہے۔ پس جماع نفسانی و بدنی حرکات کا تابع ہوا۔ نیز حرکت کی وجہ سے رطوبات و ریاح اور منی نکلنے کی وجہ سے غذا کا آخری جو ہر (جو بدن کا حصہ بننے کی اہلیت رکھتا ہے) خارج ہوتے ہیں اور حصولِ لذت کی وجہ سے تمام بدن کی روحیں تحلیل ہونے سے جو نقصانات اور فوائد لکھے گئے ہیں ان میں سے بعض حرکتِ بدنی اور بعض حرکاتِ نفسانی اور بعض حیوانی اور طبعی کے تابع ہوتے ہیں۔

واضح رہے کہ تمام اطباء افعالِ بدن کو طبیعتِ مدبرہ بدن کی طرف منسوب کرتے ہیں۔ یہ قوت بے شعور ہے اور بطورِ تسخیر بدن کی درستی کرتی ہے۔

فلاسفہ اس کو نفسِ ناطقہ کی طرف منسوب کرتے ہیں اور قوتِ بدنی کیساتھ طبیعت کو بدن کی تکمیل کا محافظ بتاتے ہیں۔ اور طبیعت کا یہ کام ہے کہ کسی دینی یا دنیوی غرض کے ارادۂ حصول کے وقت تمام بدنی حرارت بمعہ قوتوں کے اس کے حاصل کرنے میں مشغول ہو۔ اسی وجہ سے کسی دنیاوی کھیل میں منہمک ہونے کے وقت آدمی کھانے وغیرہ سے بھی بے خبر ہو جاتا ہے۔ نیز طبیعت کا یہ کام ہے کہ کوئی حاجت یا غرض معلوم ہونے کے وقت بمعہ قوئی بدنی و نفسانی پوری طرح اس طرف متوجہ ہو کر ماسوا سے غافل ہو جائے۔ مثلاً امرِ مہم کی فکر کے وقت اس قدر مشغولیت ہوتی ہے کہ تمام ضروریات مٹ جاتی ہیں۔ عشق خواہ حقیقی ہو یا مجازی کو بھی اسی طرح سمجھنا چاہیے۔

# خصیوں کی ترکیب

پڑھے لکھے لوگ اچھی طرح اس بات سے واقف ہیں کہ خصیوں کی رہاست (عضو تیس ہونا) نوعیت کے اعتبار سے ہے۔ کیونکہ وہ مادہ حیات (منی) کو پیدا کرتے ہیں۔ دایاں خصیہ بائیں سے زیادہ قوی اور بڑا ہوتا ہے۔ اور اس کے خلاف نادر الوجود ہے۔ مردوں کے خصیے ظاہر اور بڑے اور عورتوں کے چھوٹے اور پوشیدہ ہوتے ہیں۔ نیز مردوں کے خصیے عضو تناسل کی جڑ میں اور عورتوں کے رحم کی گردن کی جڑ میں ہوتے ہیں۔ خصیوں کا بڑا ہونا منی کی کثرت پیدائش کی وجہ سے ہے جو کہ مردوں کی زیادتی خواہش پر دلالت کرتا ہے۔ مگر کبھی یہ بوجہ مرض حد سے زیادہ بڑے ہوتے ہیں۔ یہ مرض مرطوب ممالک میں رہنے والے لوگوں میں زیادہ تری کی وجہ سے پیدا ہو جاتا ہے۔ زیادہ تری حرارت کو دبا کر بلکہ بجھا کر آنا فانا مزاج کو ٹھنڈا کر دیتی ہے لہٰذا ان لوگوں کے خصیے اس قدر بڑے ہو جاتے ہیں کہ اٹھنا بیٹھنا مشکل ہو جاتا ہے۔ یہ مرض اکثر کھاری سمندروں کے قریب افراد اکثر ان لوگوں کے سرد و تر مزاج ہوں۔ کی وجہ سے پیدا ہوتا ہے چنانچہ کراچی یا کلکتہ وغیرہ میں عام ہے۔ یہ زیادہ قوت باہ کو ناقص بلکہ باطل کر دیتی ہے اور خصیہ کا حد سے زیادہ چھوٹا ہونا

کی شہوت پر دلالت کرتا ہے چنانچہ علتِ ابنہ والے کمزور اور مخنث ایسے ہی ہوتے ہیں۔

خصیے بہت سی رگوں اور پٹھوں وغیرہ سے مرکب ہونے کے باعث بسبب نزاکت چوٹ کو برداشت نہیں کر سکتے بلکہ معمولی سی چوٹ سے کمزوری آجاتی ہے اور عین ممکن ہے کہ قوی چوٹ سے موت واقع ہوجائے ..... ننھے بالغ بچے اور بڈھے اور زیادہ جماع کرنے والوں کی منی قابلِ پیدائش نہیں ہوتی اور ناقص اعضاء والے کی منی سے سلیم الاعضاء بچہ پیدا نہیں ہو سکتا۔ اگرچہ مقتضائے مقام توبہ تھا کہ خصیوں کی تمام تفصیل لکھی جاتی لیکن انتہائی کوشش کے باوجود حسب منشاء تفصیل میسر نہ ہوسکی لہٰذا جو کچھ اس بارے میں مل سکا اس بیان میں تحریر کر دیا گیا ہے۔

# مباشرت اور عضو تناسل

شیخ بوعلی سینا نے مباشرت کرنا عضو تناسل کو قوی کرنے والا اور اس کا چھوڑنا کمزوری کا باعث گردانا ہے حقیقت میں یہ قول بقراط کے اس قول سے ماخوذ ہے کہ

"جو عضو جس کام کے واسطے مخصوص کیا گیا ہے اُس عضو کو اُسی کام میں استعمال کرنا اُس کے موٹے اور قوی ہونے کا باعث ہوتا ہے اور اُس کا چھوڑ دینا کمزور کر دیتا ہے۔"

حکیم جالینوس نے بالغ عورتوں سے جماع کرنا اُن کی شہوت کی قوت کا باعث بتایا ہے۔ کیونکہ ابتدا بلوغ میں رگیں کشادہ ہونے کے باعث اس جگہ سے خون زیادہ بہتا ہے نیز افلاطون نے کہا ہے کہ قوتوں کا ساکت رہنا کمزوری کا باعث ہوتا ہے اور ان کے مخصوص اعضا میں قوتوں کی ریاضت کرنا ان کی صحت و قوت کی زیادتی کا سبب ہے۔

عضو تناسل کی لمبائی اور عورتوں کی شرم گاہ کے تنگ ہونے کی حالت میں قوت سے فوراً منی نہ پہنچنے کے باعث بچہ کی پیدائش ممکن نہیں۔ کیونکہ منی سب سے پہلے رحم کی دیواروں سے ملتی ہے اس حالت میں جب تک

دیواروں سے ملے گی اس کی طبعی حرارت ٹوٹ کر بیکار ہو چکی ہو گی جماع کرنیوالے نے بشرطیکہ استنجا نہ کیا ہو اس کا پیشاب ڈورے والا ہوتا ہے۔ سرد ملکوں اور ہواؤں میں تمام حرارت اندر جمع ہو جانے کے باعث مردوں کی شہوت قوی ہوتی ہے اور عورتوں کی اس کے بر خلاف گرمیوں میں زیادہ ہو جاتی ہے۔

کثرت شہوت اتفاقیہ ہی کسی کو نصیب ہوتی ہے۔ اگرچہ فی الحقیقت یہ مرض میں داخل نہیں مگر اکثر لوگ عیاشوں کی طرح اس کے لیے دست بدعا رہتے ہیں لیکن غیر طبعی ہونے کی صورت میں یہ مرض میں داخل ہو جاتی ہے جیسا کہ بعض اوقات لوازمات بشریت داخلِ مرض ہو جاتے ہیں۔ مثلاً ودی (جو ہمیشہ پیشاب سے پہلے آتی ہے) پیشاب کے بعد آنے لگتی ہے۔

# مادہ منویہ کے حالات و اسباب

مادۂ منویہ عضو کے جو تھے ہضم کا فضلہ ہے یعنی وہ رطوبت جو عضو بننے کے قریب قریب ہوتی ہے بدن کے تمام حصّوں سے جاذب ہو کر اوخصیوں کی رگوں میں پہنچ کر منی بن جاتی ہے۔ خصیوں کی رگوں میں منی بننے کا طریقہ یہ ہے کہ جمع شدہ لطیف و پختہ خون خصیوں کی پیچیدہ نالیوں (متحرک و غیر متحرک) میں روح کے ساتھ متحرک ہو کر لطیف بخارات پیدا کرتا ہے اور بعد میں اوعیۂ یا ظرفِ منی میں دوبارہ پختہ ہو کر پہلی سُرخی چھوڑنے کے بعد معتدل قوام بن کر منی کہلاتا ہے اور یہی منی حرکتِ جماع کے ذریعے عضو تناسل کی جڑ میں آ کر اپنے مقررہ راستے سے عورت کی شرمگاہ کی راہ رحم کے منہ کی طرف پھیل جاتی ہے۔ رحم اپنی طبعی کشش سے منہ کھول کر اس کو نگل جاتا ہے (بشرطیکہ دونوں ایک ساتھ منزل ہوں) اس کو جماع طبعی کہتے ہیں۔

اگرچہ اس اعتبار سے کہ جو ضروریاتِ بدن اور اعضا سے زیادہ ہو اس کو فضلہ کہتے ہیں۔ منی بھی فضلہ ہے لیکن یہ مادہ حیات ہونے کے باعث کل فضلوں سے بہتر اور افضل ہے کیوں نہ ہو۔ اعضائے رئیسہ بلکہ تمام بدن کی تقویت اسی پر منحصر ہے۔ اسی وجہ سے مقولہ ہے کہ

"منی آنکھوں کو ٹھنڈک، بازو کو استواری اور ہاتھ پاؤں کو طاقت دیتی ہے۔"

بلکہ اگر اخلاط صالحہ میں شمار ہو تو بے جا نہیں لیکن اگر مادہ کے اعتبار سے منی کو فضلہ کہا جائے تو بھی درست نہیں کیونکہ اگر صرف قابل دفع فضلہ یا خارج و بیشاب اور لیبیۃ دمبل کے مثل شمار کیا جائے تو ہرگز اس پر فضیلت ثابت نہ ہوگی کیونکہ ان فضلوں کا بدن محتاج نہیں اور مذکورہ بالا قول سے منی کے فوائد ظاہر ہیں۔ اور اگر اس اعتبار سے کہ اعضا کی غذا کا بقیہ ہے فضلہ کہا جائے تو بھی قابل تسلیم نہیں کیونکہ خصیوں کو اسی سے غذا حاصل ہوتی ہے۔ اور غذا نہ بننے کے لحاظ سے فضلہ کہا جائے تو روح بھی فضلہ ٹھہرے گی حالانکہ بدن کی پرورش اور زندگی کا دارومدار اسی پر ہے۔ نیز برخلاف منی روح کو قوام بدن میں بھی کوئی دخل نہیں اور اگر منی بالفرض اطبا کے نزدیک فضلہ ہوتی تو یہ قول کہ

"اگر منی سے دوگنا خون صالح بدن سے نکالا جائے تو بھی اس کے برابر کمزور نہ کرے گا۔"

کیونکر سچا ہوتا۔

ظاہر ہے کہ اگر منی فضلہ ہوتی تو اس کے نکلنے سے کمزوری نہ ہوتی کیونکہ فضلات کے نکلنے سے آسودگی حاصل ہوتی ہے نہ کہ کمزوری دیگر فضلات کے نکلنے کی نسبت منی کے نکلنے میں کمزوری اس وجہ سے زیادہ ہوتی ہے کہ منی پختہ، صالح و لطیف، عضو بننے کے قریب اور کئی تغیر قبول کردہ خون سے بنتی ہے۔ یعنی اعضا میں چوتھے ہضم کے بعد اُن کی غذا بن کر بقیہ ظرفِ منی میں جمع ہوتا ہے اور خصیوں

کی غذا بننے کے بعد دوبارہ پختہ ہو کر منی کہا جاتا ہے اور یہ مادہ مدد کے طور پر اعضا سے پہنچتا ہے۔ ظرفِ منی میں جمع نہیں رہتا پھر جماع کے وقت آ کے قریب خارج ہو جاتا ہے۔ اس سے زیادہ خارج ہونے کی صورت میں کمزوری زیادہ ہوگی۔ چنانچہ اکثر تین یا چار جماع کے بعد ظرفِ منی خالی ہو جاتا ہے یہی وجہ ہے کہ کثرت سے جماع کرنے والوں کے آخر جماع میں بجائے منی کے خون آتا ہے۔ خون وغیرہ اخلاطِ بدن کے نکلنے میں اتنا ضعف نہیں ہوتا کیونکہ وہ بہ نسبت مقدار موجود کے بہت ہی کم نکلتے ہیں۔ نیز خون وغیرہ کسی خرابی کی ضرورت کی وجہ سے نکالے جاتے ہیں اور خراب چیزوں کے نکلنے سے آسودگی حاصل ہوگی نہ کہ کمزوری۔ برخلاف اس کے ضرورت۔ بے ضرورت لذت اور شوقِ طبیعت کی وجہ سے منی باوجود صالح ہونے کے نکلتی ہے پس باوجود کمی کے اس کا برابر اور ہمیشہ نکلنا اور باوجود زیادتی کے کبھی اتفاقیہ خون کا نکلنا کسی طرح برابر ہو سکتا ہے۔ پس ثابت ہوا کہ بکثرت تبدیلیوں کی وجہ سے منی کی کم پیدائش اور زیادہ نکلنا اور خون کا مع دیگر اخلاط باوجود کثرت کے کم نکلنا برابری نہیں کر سکتا۔

علاوہ ازیں منی ہو یا کوئی اور مادہ ہر مادہ کا زیادہ نکلنا کمزوری اور خرابی کا باعث ہے۔ ہاں بیماری کا مادہ یا وجود کمی اخلاط کے بھی نکالا جاتا ہے مگر اس میں بھی زیادتی کرنے کے وقت منی کی طرح کمزوری اور غشی اور ہاتھ پاؤں ٹھنڈے ہو جانا وغیرہ خراب حالات پیدا کر دیتے ہیں نیز کسی نے بھی اعضاء بننے کے قابل رطوبت کو فضلہ نہیں سمجھا۔ بالکل اسی طرح کہنے بھی حصولِ لذت (جو جماع کے وقت تحلیل روح کی وجہ سے ہوتی ہے) فضلہ سے

نہیں بنائی۔

پس منی اس جسم رطب سیال کو کہتے ہیں جو کوئی تغیر پاکر اس قابل ہوجاتے کہ اُس سے منی والے کی طرح یا اُس کے قریب قریب دوسرا شخص بن سکے جیسے کہ خچر، گدھے اور گھوڑے کی منی سے پیدا ہوتا ہے... یہاں جسم سے طبعی مراد ہے اور رطب سے یہ مراد ہے کہ اجتماع وانتشار وغیرہ کل تغیرات کو باآسانی قبول کرے تاکہ پیدائش پوری ہو اور سیال سے مطلب یہ ہے کہ اگر کسی جگہ رکھی ہو تو اس کے تہہ نشین ہونے والے اجزا نیچے بیٹھ جائیں تاکہ رحم کی گہرائی کیطرف اُس کا پھسلنا باعث پیدائش ہو... اور بدن کے مختلف حصوں سے خصیوں اور اُس کے قریب کی رگوں میں پہنچ کر منی بنے۔ اخیر تدبیر سے باقی رطوبات خارج ہوجاتی ہیں اور تغیر یافتہ اور عضو بننے کے قریب کہنے میں غلطا اور رطوبات ثانیہ سے علیحدگی ہے۔ جیسا کہ حکیم علی شارح قانون نے لکھا ہے کہ

وہ مادہ جو تیسرے ہضم کا اس طرح فضلہ ہے کہ رگوں کے ہضم کے بعد جو رطوبت رگوں کے منہ سے اعضا میں ٹپکتی ہے اور اعضا کی غذا بننے پر ہضم عضوی تمام ہوکر بقیہ حصہ اعضا ہی میں جمع رہتا ہے تاکہ ضرورت کے وقت تھوڑے سے تغیر کے بعد اعضاء کی غذا بن سکے۔ اسی بقیہ میں سے منی بنتی ہے۔ اعضاء کی غذا سے بچا ہوا ہونے کی وجہ سے اس کو فضلہ کہتے ہیں۔ شیخ نے رطوبات قریب الانعقاد (عضو بننے کے قریب) میں منی کو شمار کیا ہے۔ پھر دیگر فضلات کی طرح اس کو کسی طرح قرار دیا جائے چنانچہ بحرالجواہر

والے نے فضلہ (پیش کے ساتھ) زیادہ کے معنی میں لکھا ہے۔
نہ کہ پیشاب و پاخانہ اور پسینہ و میل کی طرح ردی اور قابلِ دفع ہو۔"
بعضوں نے یہ مادہ بدن کے مختلف حصوں سے خصیوں میں پہنچنے کا یہ طریقہ
بتلایا ہے کہ غذا معتدل کھانے سے ۲۴ گھنٹے بعد غذا کو تقسیم کرنے والی رگوں کے
دستوں کے ذریعہ جگر میں بقیہ مادہ جگر سے اجوف نازل (ایک رگ ہے) کی راہ گردوں
میں اور گردوں سے اجوف مذکور کی ایک شاخ کے ذریعہ پیچیدہ راہوں سے خصیوں
سے دوسری دفعہ پہنچنے کے بعد پختہ منی ہو کر ظرفِ منی میں پہنچتی ہے۔ لیکن قدیم حکمائے کے
اقوال سے اس طرح ثابت ہوا ہے کہ چوتھا ہضمِ عضوی تمام ہونے کے بعد پروردگار
عالم کے حکم سے یہ رطوبت بذریعہ حرارتِ غریزی بخارات بن کر دماغ میں پہنچتی ہے
دماغ کی سردی سے یہ بھی سرد اور گاڑھی ہو کر اپنے پہلے اور اصلی قوام میں آجاتی
ہے۔ پھر کان کے پیچھے کی رگوں کے راستے سے حرام مغز میں جاتی ہے۔ حرام مغز
میں پہنچکر دماغ کی تاثیر مکمل ہو کر پھر یہ رطوبت منی بننے سے پہلے بخارات بننے
کے قابل نہیں رہتی۔ پھر حرام مغز سے یہ رطوبت پیٹھ کی راہ گردوں اور وہاں
سے خصیوں کے قریب پہنچتی ہے۔ وہاں کی رگیں گردوں سے حاصل کردہ خون
سے بھری ہوتی ہوتی ہیں۔ دماغ سے اترا ہوا مادہ ان رگوں میں پہنچ کر
معتدل ہو جاتا ہے اور تھوڑے سے تغیر سے اس کا رنگ سفید ہو جاتا ہے۔ اس جگہ
سے خصیوں میں پہنچکر مزاج پختگی اور سفیدی پوری کرتا ہے پھر ظرفِ منی میں
پہنچ کر منی کہلاتا ہے۔ لیکن وہ مادہ جو صرف خصیوں میں مزاج اور سفیدی و پختگی
پا کر کمال کو پہنچا ہے ظرفِ منی میں نہیں جاتا اُس کو حقیقی منی سے مشابہت

دے کر منی مجازی کہتے ہیں۔ کیونکہ یہ خصیوں کی غذا کا فضلہ ہے اور جو مختلف الاجزاء ہونے کی شرط منی میں ہے وہ اس میں نہ ہونے کی وجہ سے اصل منی میں تبدیل نہیں ہو سکتی۔ اس کی ترکیب یکساں ہوتی ہے (اسی کو مذی کہتے ہیں)

# مادۂ منویہ کا طریق آمد

بقراط نے مادہ منویہ کا تعلق دماغ سے بتلایا ہے۔ یا ترنے کے وقت کان کے پیچھے کی رگوں کی راہ حرام مغز اور وہاں سے گردوں اور گردوں سے رگوں کے راستے خصیوں تک پہنچتی ہے۔ کان کے پیچھے کی رگوں کو فصد کرنا بانجھ کر دیتا اور نسل کاٹنے والا بتلایا ہے۔ اور دماغ سے ریڑھ میں جاتا سبب تکمیل خیال کیا ہے۔ لیکن اس کے برخلاف حکیم جالینوس نے رگوں کو کاٹ دینا ہی بانجھ کر دینے کا خیال نہیں جانا لیکن وہ شیخ الرئیس بقراط کے مؤید اور ان کی بات کے معتقد ہیں۔ لیکن زیادہ تر حکما مادہ منویہ کو صرف دماغ ہی سے متعلق نہیں بتلاتے اگرچہ دماغی خمیر ملنے کے بھی مقر ہیں۔ بلکہ یہ بھی کہتے ہیں کہ تمام اعضا سے ٹپکی ہوئی رطوبت اور تینوں اعضائے رئیسہ (دل، دماغ اور جگر) سے چھنتے جاری ہو کر خصیوں میں جاتے ہیں اور اپنے دعوے کے حق میں یہ دلیل پیش کرتے ہیں کہ والدین کا کوئی عضو ناقص ہونے کی صورت میں بچہ کا عضو بھی اُن کے مشابہ ہوتا ہے۔ حکیم جالینوس نے کان کے پیچھے کی رگ کاٹ دینے سے نسل منقطع نہ ہونے پر دلائل اس طرح دیتے ہیں کہ

"پیدائش منی دماغ میں ماننے کی صورت میں کان کے پیچھے کی
رگوں کو کاٹنا یا تو بالکل منی کو منقطع کرتے یا قطع نسل (اسطرح
کہ مادہ منی ان رگوں سے خصیوں اور غدد تناسل سے ہوتا ہوا
رحم میں پہنچ کر جمنے کی قوت نہ دے) کا سبب ہوگا یا یہ کہ جب
تک مادہ منی میں ان رگوں کا کچھ تعلق نہ ملے تب تک پیدائش
ممکن نہ ہو۔ اول ظاہر طور پر باطل ہے۔ کیونکہ جب جن لوگوں
کی یہ رگیں کٹ جائیں اُن کی منی بالکل منقطع نہیں ہوتی (بلکہ
نقصان پہنچتا ہے) بالکل اسی طرح دوسرا بھی باطل ہے کیونکہ
مذکورہ رگیں موجود ہونے کے باوجود اگر خصیے کاٹ دیئے جائیں
تو نسل باقی نہیں رہتی۔"

اور درحقیقت حق یہ ہے کہ جو کچھ شیخ نے کہا ہے کہ یہ دونوں رگیں
دماغ سے خصیوں تک منی پہنچنے کا سبب ہیں۔ اگر یہ کٹ جائیں تو اگرچہ
منی بالکل منقطع نہ ہو مگر دماغی حصہ ضرور رک جاتا ہے اور ظاہر ہے منی میں
دماغی حصہ نہ ہونے کی صورت میں دماغ کی پیدائش نہ ہوگی کیونکہ اوپر تحریر
کر چکا ہوں کہ والدین کا کوئی عضو ناقص ہونے کی حالت میں بچہ میں بھی
وہ نقصان ظاہر ہوتا ہے (ہاں اعضائے رئیسہ دل، دماغ اور جگر اس
بات سے مستثنےٰ ہیں) کیونکہ ان کے درد، ورم اور زخم بھی اکثر مہلک ہوتے
ہیں۔ پھر ان میں سے کسی کی غیر موجودگی میں پیدائش اور بقائے نسل کس طرح

مادہ منویہ کی پیدائش میں خون سے مراد محض خون ہی نہیں ہے بلکہ چاروں اخلاط (خون، بلغم، صفرا و سودا) مقصود ہیں۔ کیونکہ منی صرف خون سے نہیں بلکہ بالتخصیص چاروں کے مجموعہ سے بنتی ہے اور محاورہ میں اس مجموعہ کو باشتراک لفظی خون کہتے ہیں۔ اس واسطے کہ آج تک کسی نے صرف خون رگوں میں ثابت نہیں کیا۔ بلکہ ان کی کمی یا زیادتی عین ممکن ہے۔ نیز تمام خلطوں کی زیادتی کے وقت فصد کی جاتی ہے۔ چنانچہ اکثر دردِ قولنج (جو اکثر بلغمی ہوتا ہے) اور ذات الجنب (جو اکثر بلغم اور صفرا سے مرکب ہوتا ہے) میں فصد کرنا مسہل سے بہتر بتایا گیا ہے۔ (اگر چاروں مخلوط نہ ہوں تو فصد مفید ثابت نہ ہوگی)

یہ معلوم ہونا چاہیے کہ منی خصیوں میں پیدا ہوتی ہے بلکہ اس جگہ ارواح کی کثرت کے باعث جھاگ دار ہو کر زیادہ سفید ہو جاتی ہے۔ اور جوش کی وجہ سے نکلتے وقت جھاگ دور ہو کر سفیدی میں کمی آجاتی ہے۔ اور ظاہر میں منی خون سے گاڑھی ہونے کا سبب جوش اور دوبارہ پختگی ہوتی ہے۔ اصلی گاڑھا پن نہیں ہے اس لیے کہ جوش اور جھاگ دور ہونے پر منی پتلی ہو جاتی ہے حالانکہ خون سرد ہو کر جم جاتا ہے اور مرد کی منی عورت کی منی سے زیادہ سفید اور گاڑھی ہوتی ہے۔ بعض آدمیوں کا خیال ہے کہ "سیاہ آدمیوں کی منی بھی کالی ہوتی ہے" بالکل لغو ہے۔ کیونکہ منی درحقیقت خون سے نکلتی ہے اور عام مشاہدہ ہے کہ کالے آدمی کی فصد میں سیاہ خون نہیں نکلتا۔ نیز گوشت خصوصاً چھاتی اور خصیوں

